تک بھی کہا گیا ہے کہ وہ یوں خطاب کرتا "تمھارے دادا نے بت توڑے تھے اور میں تم کو اپنے ساتھ لے جاتا ہوں"۔

سیواجی نے بھی حیدر آباد پر حملہ کر کے ۱۰۸۰ھ میں ابوالحسن سے خاطر خواہ عہد نامہ لکھوا لیا خود بیجا پور والوں نے بھی اپنی افتادہ حالت میں گولکنڈہ کا رُخ کیا' گونا کام رہے۔ آخر عالمگیرؒ سے ٹکر کا وقت آگیا جسکی چھیڑ خود ابوالحسن نے کی تھی کہ بیجا پور کی تائید میں سخت لکھ بھیجا۔

۱۰۹۷ھ میں شہزادہ معظم نے حیدر آباد پر قبضہ کر لیا۔ پانچ چھ کروڑ کی دولت کا لٹنا بیان کیا جاتا ہے۔ شرائط صلح کی گفتگو ہو رہی تھی۔ جس میں اہم شرط یہ تھی کہ مادنا اور بنکنا معزول ہوں' کہ اس اثنا میں دونوں بھائی خود انکے ذاتی طور سے گزند پائے پائے اشخاص کے ہاتھوں بتخانہ کے پاس مار ڈالے گئے اس طرح صلح ہو گئی۔ لیکن چونکہ عالمگیرؒ کو پورا قبضہ مقصود تھا۔ لہذا اِس صلح پر شہزادہ معظم پر عتاب ہوا۔ ابوالحسن کو سنبھاجی سے تعلقات تھے۔ بالآخر عالمگیرؒ کے مشہور محاصرہ کا زمانہ آگیا۔ بیجا پور کی فتح کے بعد عالمگیرؒ نے بذاتِ خود گولکنڈہ کا رُخ کیا۔ آٹھ مہینے محاصرہ رہا اور اگر جس طرح دنیا کے اور مشہور محاصروں میں ہوتا آیا ہے امراء دربارِ گولکنڈہ عالمگیر سے نہ مل گئے ہوتے تو اور بھی اِمتداد ہوتا۔

اس محاصرہ کے زمانہ میں ایک مقدس عربی النسل شیخ طریقت مگر مدت سے تورانی الوطن بہادر بوڑھا قلعہ کے قریب ہلّہ کر کے پہنچ جاتا ہے۔ مگر عین اُسی وقت اُس کا ہاتھ گولی سے اڑ جاتا ہے۔ اور گو وہ اس وقت بھی انتہا کی ثابت قدمی دکھاتا ہے' اور اسی طرح آپریشن[1] کے وقت' لیکن آخر کار اُس صدمہ سے وہ اِس ظلمت کدہ سے عالمِ جاودانی میں اُٹھ جاتا ہے۔ وہیں گولکنڈہ کے قریب میدانِ جنگ میں دفن ہوتا ہے۔ اور گویا اپنے نورِ باطن سے اپنی نسل کو خبردار کر رہا

---

[1] یوروپین سرجن اس سے بہت پیشتر یورپ کا نام ہند میں زندہ کر چکے تھے۔ جیسا کہ بیجا پور کے حالات میں بیان ہو چکا ہے۔

ہے کہ میرے اس دفن سے تم کو اس قلعہ بالا حصار کا تخت نصیب ہوگا۔

ابناء وطن! یہ بزرگ شیخ الطریقت قاضی صدر الصدور حاجی قلیچ خاں بہادر غازی الدین خان فیروز جنگ فاتح بیجاپور کے باپ اور آصف جاہ اول نور اللہ مرقدہٗ کے دادا اور شاہان آصفیہ کے مورث اعلیٰ تھے۔

رب انصر السلطان میر عثمان علیخاں و وفقہ بما تحبہ و ترضیٰ بہ۔

کتاب کا یہ حصہ اس نوبت پر ختم ہوتا ہے۔ اگر توفیق ربانی یاور ہوئی تو "نظام آصفی" کا نظارہ جو اس مقدمہ کا مقصود ہے جلد پیش کیا جائیگا۔ والسلام



# کتب

**ریاضُ النِّسواں** فقہ شافعی مولفہ حضرت امام العلماء مولانا قاضی الملک بدر الدولہ مرحوم و مغفور مستند کتاب جس میں نماز و روزہ و حج و زکوٰۃ وغیرہ کے مسائل صراحت سے لکھے گئے ہیں۔ کاغذ چکنا رائل۔ ضخامت ۱۹۲ صفحات قیمت ۱۲/عصر

**تحفۃُ الخلان** فقہ شافعی۔ جس میں بیع وغیرہ معاملات اور فرائض و جنایات وغیرہ کے مسائل معتبر کتب سے منتخب کرکے جدید طور سے لکھے گئے ہیں۔ ضخامت ۱۷۶ صفحات۔ قیمت ۱۲/عصر

**لمعاتِ آصفیہ**۔ قیمت عصر

ملنے کے پتے

(۱) حبیب شرکاء اسٹیشن روڈ۔ حیدرآباد دکن
(۲) شمس المطابع عثمان گنج۔ حیدرآباد دکن
(۳) مدرسہ محمدی رانی پیٹھ مدراس